# مسئلہ ختم نبوت

## قرآن و حدیث کی روشنی میں

وَلٰكِن رَّسُولَ اللَّهِ وَخَاتَمَ النَّبِيِّينَ

الله
رسول
محمد

انا خاتم النبيين لا نبي بعدي

تالیف: محدث العصر حافظ زبیر علی زئی رحمہ اللہ

ترتیب و تخریج: ابو ظفیر محمد ندیم ظہیر

مکتبہ اسلامیہ
MAKTABA ISLAMIA

# مسئلہ ختم نبوت

قرآن و حدیث کی روشنی میں




تالیف

محدث العصر حافظ زبیر علی زئی رحمہ اللہ

ترتیب و تنقیح

ابو ظفیر محمد ندیم ظہیر


مکتبہ اسلامیہ

کتاب

# مسئلہ ختم نبوت

تالیف ـــــــــ محدث العصر حافظ زبیر علی زئی رحمہ اللہ

اشاعت ـــــــــ ۲۰۱۹ء

ناشر ـــــــــ محمد سرور عاصم

ملنے کا پتا

## مکتبہ اسلامیہ®

G/F-26 بادیہ حلیمہ سینٹر غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور
0300-0997821-22-23-24 . 042-37244973-37232369

بیسمنٹ سمٹ بینک بالمقابل شیل پٹرول پمپ کوتوالی روڈ، فیصل آباد
0300-0997826-27-28 . 041-2631204-2641204

0300-8661763 0321-8661763
www.facebook.com/maktabaislamia1
maktabaislamiainfo@gmail.com
www.maktabaislamia.com.pk

# فہرست

بسم الله الرحمن الرحیم

مَا كَانَ

# مُحَمَّدٌ

أَبَا أَحَدٍ مِّن رِّجَالِكُمْ وَلَٰكِن

# رَّسُولَ اللَّهِ وَخَاتَمَ النَّبِيِّينَ

وَكَانَ اللَّهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمًا

# عرض ناشر

الحمد للّٰہ ربّ العٰلمین والصلٰوۃ والسلام علٰی رسولہ الأمین ، أما بعد:

اہل ایمان واسلام میں سے ہر کوئی یہ عقیدہ رکھتا ہے کہ سیدنا محمد ﷺ اللہ تعالیٰ کے آخری نبی ہیں اور آپ کے بعد کوئی نبی پیدا نہیں ہوگا۔ اس مسلمہ، متفقہ اور اجماعی عقیدے کی جو مسلمان بھی مخالفت کرے گا وہ اسلام سے خارج ہو کر مرتد ہو جائے گا۔ برصغیر پاک و ہند میں جب قادیانی فتنے نے سر اٹھانے کی کوشش کی تو اللہ کے خاص فضل و رحمت سے اہل حدیث نے ہی اس کی سرکوبی کے لیے تحریر و تقریر کے ذریعے سے جہادِ عظیم کیا جس کی بنا پر لوگوں میں یہ شعور بیدار ہوا کہ مرزا قادیانی اور اس کے پیروکار مسلمان نہیں بلکہ مرتد ہیں۔

تحریک ختم نبوت کو دلائل و براہین سے مضبوط کرنے والوں میں جہاں بڑے بڑے جلیل القدر علمائے اہل حدیث کے اسمائے گرامی نظر آتے ہیں وہاں محدث العصر حافظ زبیر علی زئی رحمۃ اللہ علیہ بھی اپنے خاص انداز میں اس تحریک کو تقویت پہنچانے میں بھرپور کردار ادا کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ آپ نے بہت سے مقالات تحریر کیے جس میں نہ صرف صحیح احادیث کی روشنی میں عقیدہ ختم نبوت واضح کیا بلکہ قادیانیوں کے اعتراضات و شبہات کا بھی بخوبی جائزہ لیا اور ابطال باطل کیا۔

زیرِ نظر کتاب ''مسئلہ ختم نبوت'' میں شیخ محترم رحمۃ اللہ علیہ کے وہ تمام مضامین جو عقیدہ ختم نبوت سے متعلق تھے یا قادنیوں کے رد میں لکھے گئے تھے وہ یکجا کر دیے گئے ہیں۔

ابوظفیر محمد ندیم ظہیر حفظہ اللہ نے از سر نو تصحیح و تنقیح کے بعد بہترین طرز پر مضامین کو مرتب کیا ہے۔

ہم امید کرتے ہیں کہ اپنے موضوع پر یہ ایک منفرد، جامع اور علمی کاوش متصور ہوگی۔

ان شاء اللہ

اللہ رب العزت سے میں دعا گو ہوں کہ اس کتاب کو مولف، ناشر اور جملہ معاونین کے لیے نجات کا ذریعہ بنائے اور اسے شرف قبولیت بخشے۔ آمین



حافظ شیر محمد الاثری

مدیر مکتبۃ الحدیث حضرو

# تقدیم

الحمد للّٰہ ربّ العٰلمین والصلٰوۃ والسلام علٰی رسولہ الأمین ، أما بعد:

قرآن، حدیث اوراجماع سے یہ اظہر من الشّمس ہے کہ سیدنا محمد ﷺ آخری نبی ہیں اور آپ کے بعد تا قیامت کوئی نبی پیدا نہیں ہوگا اور اگر کوئی نبوت کا دعویٰ کرے گا تو وہ کذاب اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔

درج ذیل سطور میں ہم بعض وہ آیات ذکر کریں گے جن میں صراحتاً یا اشارتاً نبی کریم ﷺ کا آخری نبی ہونا ثابت ہوتا ہے۔

* ارشادِ باری تعالیٰ ہے: ﴿ وَ اِذْ قَالَ عِیْسَی ابْنُ مَرْیَمَ یٰبَنِیْۤ اِسْرَآءِیْلَ اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَیْكُمْ مُّصَدِّقًا لِّمَا بَیْنَ یَدَیَّ مِنَ التَّوْرٰىةِ وَ مُبَشِّرًۢا بِرَسُوْلٍ یَّاْتِیْ مِنْۢ بَعْدِی اسْمُهٗۤ اَحْمَدُ ؕ فَلَمَّا جَآءَهُمْ بِالْبَیِّنٰتِ قَالُوْا هٰذَا سِحْرٌ مُّبِیْنٌ ﴾ ''اور جب عیسیٰ ابن مریم نے کہا: اے بنی اسرائیل! بلا شبہ میں تمھاری طرف اللہ کا رسول ہوں، اس کی تصدیق کرنے والا ہوں جو مجھ سے پہلے تورات کی صورت میں ہے اور ایک رسول کی بشارت دینے والا ہوں جو میرے بعد آئے گا، اس کا نام احمد ہے، پھر جب وہ ان کے پاس واضح نشانیاں لے کر آیا تو انھوں نے کہا: یہ کھلا جادو ہے۔'' (الصف: ٦)



اس آیت کریمہ میں سیدنا عیسیٰ علیہ السلام نے اپنے سے پہلے آنے والے پیغمبر سیدنا موسیٰ علیہ السلام کی تصدیق فرمائی اور اپنے بعد آنے والے ایک رسول کی بشارت بھی دے دی، جیسا کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ((أَنَا دَعْوَةُ أَبِي إِبْرَاهِيمَ وَ بَشَارَةُ عِيْسٰى)) ''میں اپنے باپ ابراہیم علیہ السلام کی دعا اور عیسیٰ علیہ السلام کی بشارت کا مصداق ہوں۔''

(مسند أحمد ٤ / ١٢٧ وسندہ حسن)

أحمد نبی کریم ﷺ کا نام ہے۔ دیکھئے صحیح البخاري (٤٨٩٦) صحیح

مسلم ٢٣٥٤) وغیرہ۔

اگر نبی کریم ﷺ کے بعد کسی اور نبی نے آنا ہوتا تو قرآن مجید میں یا خود رسول اللہ ﷺ اپنے بعد آنے والے پیغمبر کی بشارت دیتے، لیکن قرآن وحدیث میں بشارت تو درکنار بلکہ تا قیامت کسی اور نبی کے پیدا ہونے کی شدید نفی کی گئی ہے۔

* اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿وَ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَ مَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ﴾ ''اور وہ جو اس پر ایمان لاتے ہیں جو آپ کی طرف اتارا گیا اور جو آپ سے پہلے اتارا گیا اور آخرت پر وہی یقین رکھتے ہیں۔'' (البقرۃ: ٤)

اس آیت میں اہل ایمان کے بعض اوصاف ذکر کیے گئے ہیں کہ وہ پہلی (سابقہ سماوی) کتب کے ساتھ ساتھ جو آپ پر نازل کیا گیا، یعنی قرآن مجید اس پر ایمان لاتے ہیں، چونکہ نبی کریم ﷺ کے بعد کسی اور نبی نے پیدا نہیں ہونا، لہٰذا بعد ازاں نہ کسی نبی کا تذکرہ ہوا اور نہ اس کی کتاب پر ایمان لانے والی خوبی ذکر کی گئی۔ ظاہر ہے کہ اگر سیدنا محمد ﷺ کے بعد کسی وحی یا کتاب نازل ہونے کا امکان ہوتا تو متقین کے لیے اس پر ایمان لانا بھی فرض ہوتا اور ''وما انزل من بعدك'' کا تذکرہ بھی ضرور ہوتا، لیکن ایسا کچھ بھی نہیں، کیونکہ نزول وحی کا انقطاع ہو چکا ہے۔



* ارشاد باری تعالیٰ ہے: ﴿يٰٓاَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ ۭ وَاِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهٗ﴾ ''اے رسول! پہنچا دیں جو کچھ آپ کی طرف آپ کے رب کی جانب سے نازل کیا گیا ہے اور اگر آپ نے نہ کیا تو اس کا پیغام نہیں پہنچایا۔''

(المائدۃ: ٦٧)

اگر سیدنا محمد ﷺ کے بعد کسی نبی نے آنا ہوتا تو آپ ضرور آگاہ فرماتے، کیونکہ آپ نے کچھ بھی نہیں چھپایا، ہر ہر چیز کو کھول کر بیان فرما دیا ہے۔

حجۃ الوداع کے موقع پر نبی کریم ﷺ نے اپنے صحابہ سے پوچھا: ((أَلَا هَلْ بَلَّغْتُ)) ''کیا میں نے (تم تک کامل دین) پہنچا دیا ہے؟'' صحابہ کرام نے عرض کیا: جی ہاں، تو آپ

نے فرمایا:((اَللّٰهُمَّ اشْهُدْ)) ''اے اللہ! تو گواہ ہو جا (کہ میں نے تیرا دین تیرے بندوں تک پہنچا دیا ہے)'' اور یہ کلمات آپ نے تین بار فرمائے۔

(صحيح البخاري: ٧٠٧٨، ٤٤٠٣)

سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا:''وَمَنْ زَعَمَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَتَمَ شَيْئًا مِنْ كِتَابِ اللّٰهِ فَقَدْ أَعْظَمَ عَلَى اللّٰهِ الْفِرْيَةَ'' جو شخص یہ سمجھتا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اللہ تعالیٰ کی کتاب میں سے کچھ چھپا لیا ہے تو اس نے اللہ تعالیٰ پر بہت بڑا بہتان باندھا، کیونکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ﴿يَاَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ ۭ وَاِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهٗ﴾ (صحيح مسلم ١٧٧/ ٤٣٩)

* ارشادِ باری تعالیٰ ہے: ﴿اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ وَرَضِيْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِيْنًا﴾ ''آج میں نے آپ کے لیے آپ کا دین کامل کر دیا اور آپ پر اپنی نعمت پوری کر دی اور آپ کے لیے اسلام کو بحیثیت دین پسند کر لیا۔'' (المائدة: ٣)

اللہ رب العزت نے اپنا پسند فرمودہ دین مکمل کر دیا اور اس مکمل دین میں سیدنا محمد ﷺ کے بعد کسی اور نبی کے آنے کی کوئی خبر نہیں، بلکہ آپ کو ''خاتم النبیین'' قرار دے کر اس کی تردید ہی فرمائی ہے۔



شیخ القرآن سید عبد السلام رستمی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

''اکمال اور اتمام میں فرق یہ ہے کہ اکمال ذوات اور اصول احکام کے لیے مستعمل ہوتا ہے۔ اور اتمام صفات، فروع اور ہیئات کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ تو اکمال کیساتھ لفظ دین اس وجہ سے ذکر کیا کہ دین سے مراد اصول ہیں اور اتمام کیساتھ لفظ نعمت اس لیے خاص طور پر ذکر کیا کہ نعمت کا اطلاق صفات و کیفیات اور ہیئات پر ہوتا ہے۔

**حاصل**: یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے محمد رسول اللہ ﷺ کو اصولِ دین کامل طور پر اور فروعِ دین پورا کا پورا دے دیا اور وہ سب کچھ قرآن کریم اور احادیث کی صورت میں موجود ہے، تو اکمال اور اتمام کے بعد دین اسلام میں کسی زیادت اضافہ اور نقصان کی گنجائش نہیں

اور یہ فیصلہ روز قیامت تک ہے تو دوسرے نبی کے آنے کی کوئی ضرورت ہی نہیں ہے۔

اگر اس کے بعد بھی بالفرض نبوت جاری رہی تو اس نبوت اور نبی کا کیا فائدہ ہوگا؟ سوائے اس کے کہ وہ کوئی حکم منسوخ کرے یا کوئی حکم اپنی طرف سے اضافہ کرے اور اس طریقہ سے اس آیت کریمہ کا انکار لازم آتا ہے۔'' (مسئلہ ختم نبوت ص ۲۳)

* ارشادِ باری تعالیٰ ہے: ﴿ اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَ اِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ ﴾ ''بے شک ہم نے ہی یہ ذکر (نصیحت) نازل کی ہے اور یقیناً ہم اس کی ضرور حفاظت کرنے والے ہیں۔'' (الحجر: ۹)

قرآن مجید کی حفاظت اللہ تعالیٰ نے اپنے ذمے لی ہے، کیونکہ قرآن وحدیث قیامت تک تمام لوگوں کے لیے ہیں، جبکہ اس سے پہلے ہر کتاب ایک قوم اور ایک وقت تک کے لیے تھی، اس میں تحرف وتبدل بھی ہوتا رہا اور بعد والوں کے لیے اس کے احکام منسوخ بھی ہوتے گئے، لیکن قرآن مجید ہر قسم کے تحرف وتبدل سے پاک ہے اور اس کے احکام قیامت تک کے لیے ہیں منسوخ نہیں اور یہ اس کی دلیل ہے کہ سیدنا محمد ﷺ کے بعد نہ کوئی نبی پیدا ہوگا اور نہ کوئی کتاب نازل ہوگی۔

* اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿ وَ مَاۤ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا كَآفَّةً لِّلنَّاسِ بَشِيْرًا وَّ نَذِيْرًا وَّ لٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴾ ''اور ہم نے آپ کو تمام لوگوں کے لیے خوشخبری دینے والا اور ڈرانے والا بنا کر ہی بھیجا ہے، لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے۔'' (سبا: ۲۸)

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے نبی کریم ﷺ کی رسالتِ عامہ کا بیان فرمایا کہ آپ پوری نسل انسانیت کے لیے رسول ہیں، چنانچہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ((فَأُرْسِلْتُ إِلَى النَّاسِ كُلِّهِمْ عَامَّةً وَكَانَ مَنْ قَبْلِي إِنَّمَا يُرْسَلُ إِلَى قَوْمِهِ......)) ''مجھے عمومی طور پر جمیع لوگوں کی طرف رسول بنا کر بھیجا گیا ہے اور مجھ سے پہلے انھیں صرف اپنی قوم کی طرف بھیجا جاتا تھا۔'' (مسند أحمد ٢/ ٢٢٢ ح ٧٠٦٨ وسنده حسن)

اسی طرح ارشادِ باری تعالیٰ ہے: ﴿ قُلْ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اِنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ جَمِيْعًا ﴾

''آپ کہہ دیں: اے لوگو! بے شک میں تم سب کی طرف اللہ کا رسول ہوں۔''

(الاعراف: ۱۵۸)

ان آیات اور حدیث مبارکہ سے واضح ہو جاتا ہے کہ سیدنا محمد ﷺ کسی خاص وقت کے لیے یا کسی خاص قوم کی طرف رسول مبعوث نہیں ہوئے بلکہ آپ قیامت تک جمیع لوگوں کے لیے رسول بنا کر بھیجے گئے ہیں، لہٰذا ایک رسول کی رسالت ونبوت میں کسی دوسرے نبی کی گنجائش نہیں اور قرآن وحدیث کے دلائل سے بھی کسی اور نبی کی آمد کی تردید ہی ہوتی ہے۔

اب جو بھی دعویٰ نبوت کرے گا وہ کذاب ودجال ہی ہوگا۔

* ارشادِ باری تعالیٰ ہے: ﴿مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَآ اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَ لٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَ خَاتَمَ النَّبِيّٖنَ ؕ وَ كَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَیْءٍ عَلِيْمًا﴾ ''محمد (ﷺ) تمھارے مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں، لیکن وہ اللہ کے رسول اور تمام نبیوں کے ختم کرنے والے ہیں اور اللہ ہمیشہ سے ہر چیز کو خوب جاننے والا ہے'' (الاحزاب: ٤٠)



یہ آیت واضح نص ہے کہ نبی کریم ﷺ اللہ تعالیٰ کے رسول اور آخری نبی ہیں۔ آپ کے بعد کوئی نبی پیدا نہیں ہوگا، اسی پر محدثین ومفسرین اور فقہاء کا اتفاق ہے۔ اس آیت کی مفصل تفسیر وتشریح کے لیے دیکھئے یہی کتاب (ص 35) اور کتب تفاسیر وغیرہ۔

## عقیدہ ختم نبوت اور مسلک اہل حدیث

اہل حدیث کا وہی عقیدہ ہے جو قرآن وحدیث سے ثابت ہے اور وہ یہ کہ سیدنا محمد ﷺ اللہ تعالیٰ کے رسول اور اس کے آخری نبی ہیں۔ آپ کے بعد تا قیامت کوئی نبی پیدا نہیں ہوگا، اگر کوئی نبوت کا دعویٰ کرے گا بھی تو وہ کذاب ودجال اور مرتد ہوگا۔ یہی وجہ ہے کہ جب مرزا قادیانی نے نبوت کا دعویٰ کیا تو سب سے پہلے اہل حدیث علماء ہی کی طرف سے اسے کافر قرار دیا گیا، چنانچہ ''اولین فتویٰ کفر'' کے تحت محترم ڈاکٹر محمد بہاء الدین حفظہ اللہ لکھتے ہیں:

''۱۸۹۲ء میں علمائے اسلام کا متفقہ طور پر فتویٰ جاری ہوا کہ مرزا قادیانی کافر ہے۔ مرزا

قادیانی اس فتویٰ تکفیر کے بارے میں رقم طراز ہے:

''میں اپنے طور پر روحانی امور کی دعوت کرتا تھا اور کبھی میں نے محمد حسین کو مخاطب نہیں کیا تھا کہ ایک دفعہ اس نے خود بخود میرے لیے استفتاء تیار کیا اور یہ کوشش کرنا چاہا کہ لوگ مجھے کافر اور دجال قرار دیں۔ پہلے وہ فتویٰ اپنے استاد نذیر حسین دہلوی کے سامنے پیش کیا۔ چونکہ نذیر حسین صاحب مذکور اسی کا ہم مشرب اور ہم مادہ ہے اور حواس بھی پیرانہ سالی کے ہیں اور فطرۃً کوتاہ اندیش ملاؤں کی طرح بغض اور بخل بھی بہت ہے۔ اس لیے فی الفور بلاتوقف میرے کفر پر گواہی دی۔ بس پھر کیا تھا تمام اس کے فضلہ خوار شاگردوں نے تکفیر کا فتویٰ دے دیا۔ خیر یہ تو وہ امر ہے کہ مرنے کے بعد ہر ایک شخص معلوم کرلے گا کہ کون کافر اور کون مومن ہے، لیکن اس جگہ صرف یہ ظاہر کرنا منظور ہے کہ محمد حسین نے خواہ مخواہ سراسر عناد کی وجہ سے فتویٰ تیار کیا اور ہندوستان میں جابجا سیر کرکے اس پر مہریں لگوائیں کہ یہ شخص کافر اور دجال ہے۔ (روحانی خزائن جلد۱۶، حقیقت المہدی ص:۹۔۴۳۸)



ایک دوسری جگہ مرزا نے لکھا: ''تھوڑا عرصہ گذرا کہ اس عاجز نے خداتعالیٰ کی توفیق پاکر تین رسالے تائید اسلام میں تالیف کئے تھے، جن میں سے پہلے کا نام فتح اسلام اور دوسرے کا نام توضیح مرام اور تیسرے کا نام ازالہ اوہام ہے۔ ان رسالوں میں حسب ایما اور الہام اور القاء ربانی اس مرتبہ مثیل مسیح ہونے کا بھی ذکر تھا جو اس عاجز کو عطا کیا گیا۔ ایسا ہی ان دقائق وحقائق و معارف عالیہ کا بیان تھا جو اسلام اور قرآن کریم کی اعلیٰ حقیقتیں اور مسلمانوں کے لیے بمقابلہ مخالفین جائے فخر تھیں۔ امید تھی کہ عقل مند لوگ ان کتابوں کو شکر گزاری کی نظر سے دیکھیں گے، لیکن افسوس کہ بعض علماء کی فتنہ اندازی کی وجہ سے معاملہ برعکس ہوا اور بجائے اس کے کہ لوگ خداتعالیٰ کا شکر کرتے، ایک شوروغوغا سخت ناشکری کا ایسا برپا کردیا گیا کہ وہ تمام حقائق اور لطائف اور نکات اور معارف الٰہیہ کلمات کفر قرار دیئے گئے اور اسی بنا پر اس عاجز کا نام بھی کافر اور ملحد اور زندیق اور دجال رکھا گیا۔ بلکہ دنیا کے تمام کافروں اور دجالوں سے بدتر قرار دیا گیا۔ اس فتنہ کے اصل بانی مبانی ایک شیخ صاحب محمد

حسین نامی ہیں جو بٹالہ ضلع گورداسپور میں رہتے ہیں۔ پہلے سب سے استفتا کا کاغذ ہاتھ میں لیکر ہر ایک طرف یہی صاحب دوڑے۔ چنانچہ سب سے پہلے کافر اور مرتد ٹھہرانے میں نذیر حسین صاحب دہلوی نے قلم اٹھائی اور بٹالوی صاحب کے استفتا کو اپنی کفر کی شہادت سے مزین کیا۔ غرض بانی استفتا بٹالوی صاحب اور اول المکفرین میں میاں نذیر حسین صاحب ہیں اور باقی سب ان کے پیرو ہیں جو اکثر بٹالوی کی دلجوئی اور دہلوی صاحب کے حق استادی کی رعایت میں ان کے قدم پر قدم رکھتے گئے۔ علماء مکفرین پر یہ افسوس ہے کہ انھوں نے بلا تفتیش و تحقیق بٹالوی صاحب کے کفرنامہ پر مہریں لگا دیں اور اول سے آخر تک میری کتابیں نہ دیکھیں اور بذریعہ خط و کتابت مجھ سے کچھ دریافت نہ کیا۔ اگر وہ نیک نیتی سے مہریں لگاتے تو ان کا نور قلب ضرور ان کو اس بات کی طرف مضطر کرتا کہ پہلے مجھ سے دریافت کرتے اور میرے الفاظ کے حل معانی بھی مجھ سے ہی چاہتے۔ پھر اگر بعد تحقیق وہ کلمات درحقیقت کفر کے کلمات ہی ثابت ہوتے تو ایک بھائی کی نسبت افسوس ناک دل کے ساتھ کفر کی شہادت لکھ دیتے۔ اگر وہ ایسا کرتے اور عجلت سے کام نہ لیتے تو الزاموں سے بری ٹھہرتے جو عند اللہ ایک تکفیر کے شتاب باز پر ہو سکتے ہیں، مگر افسوس کہ انھوں نے ایسا نہیں کیا۔ بلکہ جیسے ایک بھیڑ دوسری بھیڑ کے پیچھے چلی جاتی ہے اور جو کچھ وہ کھانے لگتی ہے، اس پر یہ بھی دانت مارتی ہے یہی طریق اس تکفیر میں ہمارے بعض علماء نے اختیار کیا۔''

(روحانی خزائن جلد ۵ مقدمہ دافع الوساوس ص: ۳۰۔۳۳)



ان تحریروں میں مرزا نے لکھا کہ اس پر فتویٰ مولانا بٹالوی نے محض عناد کی وجہ سے بلا تحقیق و تفتیش جلد بازی میں اور اسے اپنے عقائد و نظریات کی وضاحت کا موقع دیئے بغیر تیار کر کے جاری کر دیا ہے جو قطعاً نامناسب ہے۔ دوسری طرف ہم دیکھتے ہیں کہ اس فتویٰ کی تیاری میں تقریباً ایک سال صرف ہوا اور تیاری اور مختلف مراحل میں اس کی اشاعت کے دوران بار بار مرزا صاحب کو موقع دیا گیا کہ وہ مجلس علماء میں اپنے عقائد کی وضاحت کریں اور عقائد غلط ثابت ہونے پر توبہ کر لیں۔ لیکن مرزا قادیانی نے کسی بھی موقع سے

فائدہ نہیں اٹھایا اور انجام کار علماء اسلام کو اپنی ذمہ داری نبھانی پڑی۔ یہ داستان خود مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم ومغفور کی زبانی ملاحظہ فرمایئے، لکھتے ہیں:

''قادیانی نے اپنا رسالہ ''فتح الاسلام'' میں اپنے مسیح موعود ہونے کا دعویٰ کیا تو اس سے اہل اسلام کی پبلک میں ایک عام شور برپا ہوگیا۔ اس شور کو مٹانے اور اس دعویٰ کی توضیح کے لیے اس نے ایک رسالہ ''توضیح مرام'' مشتہر کیا تو اس نے شور کی آگ کو اور بھی تیز کر دیا اور خوب بھڑکایا، کیونکہ فتح الاسلام میں اس نے مسیح موعود ہونے کا دعویٰ کیا تھا، توضیح مرام میں اپنے نبی ہونے کا دعویٰ کیا اور علاوہ برآں بہت سے عقائد کفریہ کا اظہار کیا جو عقائد اسلام کے بالکل مخالف ہیں اور عقائد نیچریہ 'فلاسفہ' ہنود اور یہود ونصاریٰ کے عین مطابق وموافق۔ اس رسالے کی اشاعت سے وہ شور بڑھا تو اس کے ازالے کے لیے میں نے ایک اور رسالہ ''ازالہ اوہام'' کے بعض حصص ومضامین کو اپنے حواریوں میں متداول کیا اور انھوں نے بذریعہ رسائل ومجالس ان کو پبلک میں مشتہر کیا۔ ان مضامین نے اس شور کی بھڑکتی ہوئی آگ پر کیروسین آئل (مٹی کا تیل) ڈال دیا، کیونکہ اس رسالے میں اس نے مسیحیت اور نبوت کے ساتھ رسالت کا بھی دعویٰ کیا ہے رسالت بھی کیسی! جس کی بشارت وشہادت نص القرآن (وَمُبَشِّرًا بِرَسُوْلٍ يَأْتِى مِنْ بَعْدِي اسْمُهُ أَحْمَدُ) میں آچکی ہے اور علاوہ برآں بہت سے کفریات کا زہر اگلا۔ معجزات حضرت مسیح وغیرہ انبیاء سے بہ تاویل وتحریف انکار کیا۔ پھر تو وہ شور عالم گیر ہوگیا اور چاروں طرف سے نعرہ تکفیر ونفرین بلند ہونے لگا۔ ان رسائل ثلاثہ سے قادیانی نے اچھا اثر نہ دیکھا تو اشاعت رسالہ توضیح مرام ہی کے وقت سے مباحثہ کا اشتہار بھی دے دیا۔ اور اشتہار ۲۶ مارچ ۱۸۹۱ء میں یہ مشتہر کیا کہ علمائے وقت جب تک میرے عقائد ومقالات میں جن کو وہ کفر وگمراہی سمجھتے ہیں مجھ سے مباحثہ نہ کرلیں تب تک اپنی زبان کو تکفیر اور طعن سے روک رکھیں اور اس مباحثے کو ایسی پیچیدہ اور مشکل اور ناممکن الوقوع شروط سے مقید کر دیا کہ نہ وہ شرطیں وقوع میں آویں اور نہ مباحثے کی نوبت پہنچے جس سے اس کا مقصود یہ تھا کہ جتنے دنوں تک مباحثہ ملتوی رہے اور ٹل

سکے اتنے ہی دن طعن وتکفیر سے لوگوں کے زبان بندر ہے اوراس کے عائد ودعاوی کا کچھ اثر اس کے اتباع اور ناواقف مسلمانوں پر ہوتا رہے۔علمائے وقت نے وقتاً فوقتاً اس کی ناجائز شروط کے ابطال اور جائز کی تسلیم واقبال سے مباحثہ کے لیے مستعدی کا اظہار کیا،مگر قادیانی سے بجز گریز وفرار جواس کی اصل منشا ومقصود تھا، کچھ ظہور میں نہ آیا، یہاں تک کہ قضا وقدر نے اس کودوڑنے بھاگنے کے ساتھ جبراً پنجے میں پھنسادیا اورلدھیانہ کے مقام میں ہمارا اس سے مباحثہ کرادیا جس کی کسی قدر کیفیت اشاعۃ السنۃ جلد ۱۳ میں شائع ہوئی ہے۔

اس مباحثے میں جواس نے شکست وہزیمت پائی وہ ناظرین پرچہ ہائے مذکور پرمخفی نہ ہوگی،مگراس کی دلیری اور بہادری دیکھواوراس پرصد آفرین کہوکہ شکست پا کربھی وہ دعویٰ مباحثہ سے دست بردار نہ ہوااوراشتہار یکم اگست اوراکتوبر ۱۸۹۱ء میں پھرمدعی مباحثہ ہوااور دہلی جاکرخم ٹھوک کرکھڑا ہوگیااوراس پردہلی پہنچ کراس کا تعاقب کیا گیااوراسکی جملہ شروط کو منظورکرکے منظوری مباحثہ کا اشتہار دیا گیاتو پھراس نے مباحثہ سے انکارکیا جس کی تفصیل (اشاعۃ السنۃ) نمبر ۱،۴ جلد ۱۴ میں ہے۔مگر پھراس کی شرم وحوصلہ کودیکھواوراس پر ہزار آفرین کہوکہ دہلی سے بھاگ کر قادیان میں پہنچ کر وہ اس شکست وہزیمت کوبھول گیا اور ایک آسمانی فیصلہ (جودرحقیقت شیطانی فیصلہ ہے) اس نے لکھ مارااوراس میں پھرمباحثہ کا مدعی بن بیٹھااورالٹا گریز وفرار کا الزام علماءوقت پر قائم کیا۔اس پرلاہوروسیالکوٹ پہنچ کر اس کا تعاقب کیا اورمتعددنوٹسوں کے ذریعے اس کومباحثے کی طرف بلایا گیا،مگروہ میدان مباحثہ میں نہ آیا بلکہ جہاں خاکسار پہنچا وہاں سے فوراً بھاگا جس کی کیفیت (اشاعۃ السنۃ) نمبر ۱ تا ۱۴ میں ہے۔

خاکسار (محمد حسین بٹالوی) ابتداء ہی سے اس کے بے جا اور ناممکن الوقوع شروط کو پیش کرنے سے اس کے مباحثہ سے مایوس ہوچکا تھا قطع حجت قادیانی کی غرض سے لدھیانہ کے مباحثہ تک اس کے حق میں تمام علماء اہل اسلام کی رائے ظاہر ومشتہر کرنے سے رکا رہا اور جب لدھیانہ کے مباحثہ کو وہ تمام چھوڑ کر بھاگا تو اور بھی مایوسی نے جلوہ دکھایا۔تب

خاکسار نے بمقام دہلی پہنچ کر اس استفتا مرتب کیا جس میں قادیانی کے خیالات ومقالات درج کر کے ان کی تصدیق وشہادت کے لیے اس کی تصنیفات کی اصل عبارات کو بقید صفحات نقل کر دیا اور اس استفتاء کا جواب بقیہ السلف حجۃ الخلف شیخنا وشیخ الکل مولانا سید محمد نذیر حسین صاحب محدث دہلوی متع اللہ المسلمین بطول حیاتہ سے حاصل کیا اور ایک خاص سفر از دہلی تا بقرب کلکتہ وبھوپال وغیرہ اختیار کر کے اکثر مشہور بلاد ہندوستان کے علماء وفضلاء مختلف مذاہب کا توافق رائے حاصل کیا۔ پھر لاہور پہنچ کر اس استفتاء اور اس کے جواب کو رسالے کی صورت میں چھپوا کر دور دراز مقامات ہندوستان و پنجاب میں جہاں خاکسار خود نہیں پہنچا تھا، متداول کیا اور اس پر ان مقالات کے سکناء کی شہادات وتائیدات کو مرتب کرایا۔فتویٰ پر مکمل اتفاق علمائے ہندوستان و پنجاب ہو چکا تھا مگر اس کی اشاعت عام میں اس وجہ سے توقف والتواء ہوا کہ اگر قادیانی کو ان باتوں کی نسبت جن کو علماء وقت نے کفر وضلالت قادیانی پر دلیل ٹھرایا ہے، کچھ عذر ہو تو اس کو مجمع علماء میں پیش کرے اور ان میں وہ مباحثہ کرنا چاہتا ہے تو کرے اور اس پیالہ تکفیر وتضلیل کو جو بہ اتفاق علماء اس کے لیے تیار کیا گیا ہے کسی حیلہ سے ٹلا سکتا ہے تو ٹلا دے۔یعنی ان باتوں کا اپنی تصنیف میں پایا نہ جانا یا اگر وہ ان میں موجود ہوں تو ان کا موجب کفر وضلالت نہ ہونا ثابت کر دے۔آخری دفعہ اس امر کی طرف اس کو ''جواب فیصلہ آسمانی'' میں بلایا گیا اور اس جواب کو چھاپ کر اس کے پاس بھیجا گیا اور انتظار مدت جواب تک اشاعت فتویٰ کو ملتوی کیا گیا۔مگر پھر اس نے اس طرف رخ نہ کیا اور مباحثہ کا نام لینا بھی چھوڑ دیا۔لہٰذا اس فتویٰ کا اب عام اہل اسلام میں مشتہر کرنا ضروری سمجھا گیا ہے۔

(فتویٰ میں) اصل سوال یہ ہے کہ عقائد قادیانی مندرجہ ذیل سوال اسلامی عقائد ہیں یا نہیں؟ اور ان عقائد میں قادیانی پابند و پیرو اسلام ہے یا اس کی پابندی سے خارج۔اور ایسے عقائد والا ولی، مجدد، ملہم، محدث ہو سکتا ہے یا وہ ان عقائد کے سبب دجل کہلانے کا مستحق ہے؟ اس اصل سوال کا جواب جو مولانا سید محمد نذیر حسین صاحب کی طرف سے ہے، صرف

یہ ہے کہ یہ عقائد اسلامی نہیں اور قادیانی ان عقائد میں پابندئ اسلام سے خارج ہے اور ایسے عقائد والا محدث، مجدد، ملہم، ولی نہیں ہوسکتا بلکہ من جملہ دجالین ایک دجال ہے۔

قادیانی اور اس کے اتباع اس فتوے کے جواب میں کہہ رہے ہیں اور کہیں گے ہ جو باتیں ہمارے ذمہ لگائی گئی ہیں ہم نے نہیں کہیں (اور) یہ کہ کہی تو ہیں مگر ان کے معنی اور ہیں (قادیانیوں کی) ان باتوں کا جو باحسب تفصیل ذیل ہے:۔

(ا) جن باتوں کو قادیانی کے ذمہ لگایا گیا ہے ان کے ثبوت میں ہم نے اصل عبارات قادیانی کو نقل کر دیا ہے، وہ عبارتیں اس کی کتابوں سے نہ نکلیں اور ان کی نقل میں ہماری غلط بیانی ثابت ہو تو فی عبارت ایک سو روپیہ جرمانہ دینے کو ہم حاضر ہیں، مگر اس امر کا تصفیہ مجرد انکار قادیانی اور اس کے اتباع سے نہیں ہوسکتا۔ ان کا یہ انکار محض کذب ہے اور کذب ان کے مذہب اور ہر ایک عمل در آمد کا اصل اصول ہے۔ اس کے تصفیہ کے لیے ایک مجلس کا منعقد ہونا ضروری ہے جس میں ہم ان عبارات کا تصانیف قادیانی میں پایا جانا ثابت کریں اور وہ انکار کی وجہ بتادے اور روز روشن میں آفتاب کو چھپا کر دکھادے۔

دوسری بات کا جواب (یعنی) معنی کا تصفیہ بھی اسی مجلس میں ہوسکتا ہے۔ اسی مجلس میں اگر اس کی عبارات کے وہ ظاہری معنی بشہادت لغت ومحاورہ اہل لسان نہ نکلے جو مفتیوں نے سمجھے ہیں تو اس پر بھی ہم فی عبارت سو روپیہ جرمانہ دینے کو حاضر ہیں۔ قادیانی تو ان عبارات کو جو معنی چاہے پہنا سکتا ہے، جو شخص خنزیر سے انسان مراد لے اور دمشق سے قادیان وغیرہ اس کو ایک کلام کے ایسے معنی جو ظاہر کے مخالف اور معنی در بطن شاعر کا مصداق ہوں بیان کرنا کیا مشکل ہے''

قارئین! یہ طویل عبارت دراصل فتویٰ تکفیر کی تمہید ہے جو مولانا بٹالوی نے فتویٰ کی اشاعت کے ساتھ اپنے رسالے اشاعۃ السنۃ میں لکھی ہے۔ اصل فتویٰ مولانا بٹالوی کے طویل سوال اور ۸۲ صفحات پر مشتمل سید محمد نذیر حسین محدث کے جواب پر مشتمل تھا۔ اس کے بعد تقریباً دوصد علماء اسلام نے تائیدی نوٹ کے ساتھ یا نوٹ کے بغیر تائیدی دستخط فرمائے

ہیں۔ ذیل میں ہم سید نذیر حسین محدث کی تحریر کی تلخیص مولانا دلاوری کی ''رئیس قادیان'' سے نقل کرتے ہیں:

''مرزا غلام احمد قادیانی اسلام خصوصاً مذہب اہل سنت سے خارج ہے۔اس کے بعض عقائد ومقالات یونانی فلاسفہ کے ہیں۔بعض پیروان ویدیعنی ہنود سے لیے گئے ہیں۔بعض نصاریٰ سے ماخوذ ہیں۔اس کا طریقہ ملحدین باطنیہ وغیرہ اہل ضلال کا سا ہے۔اس کے دعویٰ نبوت اوراشاعت اکاذیب اورملحدانہ طریق کی وجہ سے وہ ان تیس دجالوں میں سے ہے، جن کی اطلاع سیدنا مخبر صادق ﷺ نے دی تھی۔اوراس کے پیرووہم مشرب ذریت دجال ہیں۔اگراس عمل واعتقاد کا شخص خدا کا ملہم ومخاطب ہوتوانبیاء وملہمین سابقین کا الہام پایہ اعتبار سے ساقط ہو جاتا ہے۔قادیانی کا کواکب وسیارات وافلاک کے لیے نفوس وارواح تجویز کرنا، یونان کے فلاسفہ اشراقیین اور ہنود کا مذہب ہے۔ چنانچہ قادیانی نے توضیح المرام کے ص ۳۳ پراپنا یہی عقیدہ لکھا ہے۔قادیانی کا بطوراستعارہ ابن اللہ کہلانے کو تجویز کرنا پوری نصرانیت ہے۔عیسائیوں نے بھی استعارہ کے طور پر خدا کے پیارے اور مطیع بندوں کوابن اللہ کہا ہے، اورقرآن یہی استعارہ ان لوگوں کے مشرک ہو جانے اور مخلوق کوحقیقتاً خدا کا بیٹا قرار دینے کا موجب ہواتو قرآن واسلام آیااوراس محاورہ کودور کیا۔اب قادیانی نے پھراس محاورہ کورائج کرنا چاہا ہے۔اورقادیانی کے محدث ہونے کا دعویٰ کرنا اوراس ذریعہ سے ایک قسم کا نبی کہلانااورنبوت جزئی کے دروازے کومفتوح کہنا بھی قراان کا انکار ہے۔

قادیانی کا سیدنا مسیح کوصلیب پر چڑھایاجانا تجویز کرنانص قرآن **وما قتلوہ وما صلبوہ** سے انکار ہےاوراس میں اس نے نیچریوں کی تقلید کی ہے جوعیسائیوں کے مقلد ہیں۔قادیانی کا سیدنا مسیح کے معجزات سے انکارکرنا قرآن کا انکار ہے۔قادیانی کا حدیث نبوی کومفسرقرآن نہ ماننا ضلالت ہے۔اہل سنت میں مسلم ہے کہ حدیث قرآن کی مفسراور اس کے اجمال کی مبین ہے۔قادیانی کا اپنی پیروی کومدارنجات ٹھہرانا بھی انتہادرجہ کی گمراہی

ہے، کیونکہ ایسا دعویٰ انبیاء علیھم السلام کے سوا کسی کو نہیں پہنچتا۔ قادیانی کا یہ کہنا حیات مسیح کا اعتقاد رکھنا شرک ہے، اس کا ان تمام صحابہ وتابعین اور رسول اللہ ﷺ کے عہد مبارک سے آج تک کے تمام مسلمانوں کو جو سیدنا مسیح کو زندہ سمجھتے ہیں اور قیامت سے پہلے ان کے نزول کے معتقد ہیں، مشرک بنانا ہے۔ قادیانی کا یہ عقیدہ جیسا کفر ہے محتاج تشریح نہیں۔ غرض یہ شخص اسلام سے قطعاً خارج ہے۔'' (رئیس قادیان جلد دوم ص ۵۷)

فتویٰ کے اجزاء کے بعد مرزا نے ''شیخ بٹالوی صاحب کے فتویٰ تکفیر کی کیفیت'' کے عنوان سے لکھا ہے:

''اس فتویٰ کو میں نے اول سے آخر تک دیکھا، جن الزامات کی بنا پر یہ فتویٰ لکھا ہے انشاء اللہ بہت جلد ان الزامات کے غلط اور خلاف واقعہ ہونے کے بارے میں ایک رسالہ اس جز کی طرف سے شائع ہونے والا ہے، جس کا نام دافع الوساوس ہے۔ بایں ہمہ مجھ کو ان لوگوں کے لعن طعن پر کچھ افسوس نہیں اور نہ کچھ اندیشہ۔ بلکہ میں خوش ہوں کہ میاں نذیر حسین اور شیخ بٹالوی اور ان کے اتباع نے مجھ کو کافر اور مردود اور ملعون اور دجال اور ضال اور بے ایمان اور جہنمی اور اکفر کہہ کر اپنے دل کی بخارات نکال لیے جو دیانت اور امانت اور تقویٰ کے التزام سے ہرگز نہیں نکل سکتے تھے اور جس قدر میری اتمام حجت اور میری سچائی کی تلخی سے ان حضرات کو زخم پر زخم پہنچا اس صدمہ عظیمہ کا غم غلط کرنے کے لیے کوئی اور طریق بھی تو نہیں تھا، بجز اس کے کہ لعنتوں پر آ جاتے۔ مجھے اس بات کو سوچ کر بھی خوشی ہے کہ جو کچھ یہودیوں کے فقیہوں اور مولویوں نے آخر کار حضرت مسیح کو تحفہ دیا تھا وہ بھی تو یہی لعنتیں اور تکفیر تھی جیسا کہ اہل کتاب کی تاریخ اور ہر چہار انجیل سے ظاہر ہے تو پھر مجھے مثل مسیح ہونے کی حالت میں ان لعنتوں کی آوازیں سن کر بہت ہی خوش ہونا چاہیے۔ مگر افسوس یہ ہے کہ میاں نذیر حسین اور شیخ بٹالوی نے اس تکفیر میں جعلسازی سے بہت کام لیا ہے اور طرح طرح کے افتراء کر کے اپنی عاقبت درست کر لی ہے۔''

(مجموعہ اشتہارات جلد اول، ص ۲۳۱۔۲۳۲)

درج بالاتحریر کے مطابق مرزا اس فتویٰ تکفیر سے خوش تھا۔ دیگر مقامات پر اس نے اس فتویٰ کو اپنی صداقت کے نشانات میں شمار کرتے ہوئے اسے اپنی کامیابیوں کا زینہ قرار دیا ہے۔ مثال کے طور اس نے سالانہ قادیان ۱۸۹۱ء اور ۱۸۹۲ء کا موازنہ کرتے ہوئے ایک جگہ لکھا:

''سال گذشتہ میں جب ابھی فتویٰ تکفیر میاں بٹالوی صاحب کا تیار نہیں ہوا تھا، صرف ۷۵، حباب اور مخلصین تاریخ جلسہ پر قادیان تشریف لائے تھے، مگر اب جب کہ فتویٰ تیار ہو گیا اور بٹالوی صاحب نے ناخنوں تک زور لگا کر اور آپ بصد مشقت ہر جگہ پہنچ کر اور سفر کی ہر روزہ مصیبتوں سے کوفتہ ہو کر اپنے ہم خیال علماء سے اس فتویٰ پر مہریں ثبت کرائیں تو اس سالانہ جلسہ (۱۸۹۲ء) میں بجائے ۷۵ کے ۳۲۷ احباب شامل ہوئے۔ میاں بٹالوی کے پنجاب اور ہندوستان میں پھرتے پاؤں بھی گھس گئے لیکن انجام کار خدا تعالیٰ نے ان کو دکھلا دیا کہ کیسے اس کے ارادے انسان کے ارادوں پر غالب ہیں۔''

(روحانی خزائن جلد: ۵ ضمیمہ آئینہ کمالات اسلام ص: ۲۹،۳۰ مجموعہ اشتہارات جلد اول ص: ۲۶۶)



اس تحریر میں مرزا صاحب نے اس بات پر خوشی کا اظہار کیا ہے کہ فتوے کے بعد ان کے سلسلے کو ترقی عطا ہوئی ہے اور ان کے سالانہ جلسہ کے حاضرین کی تعداد ۷۵ سے ۳۲۷ یعنی چار گنا سے بھی بڑھ گئی ہے لیکن مرزا کی یہ خوشی عارضی ثابت ہوئی، اسلیے کہ اس سے اگلے سال یعنی دسمبر ۱۸۹۳ء کا جلسہ انہیں یہ کہتے ہوئے منسوخ کرنا پڑا:

''جلسہ کا مدعا اور مطلب یہ تھا کہ ہماری جماعت کے لوگوں کے اندر خدا تعالیٰ کا خوف پیدا ہو۔ وہ ''زہد و تقویٰ خدا ترسی پرہیزگاری'' وغیرہ میں دوسروں کے لیے ایک نمونہ بن جائیں اور انکساری اور تواضع اور راست بازی ان میں پیدا ہو لیکن اس پہلے جلسہ کے بعد ایسا اثر نہیں دیکھا گیا، بلکہ خاص جلسہ کے دنوں میں ہی بعض کی شکایت سنی گئی کہ وہ اپنے بھائیوں کی بدخوئی سے شاکی ہیں۔ بعض اس مجمع کثیر میں اپنے اپنے آرام کے لیے دوسرے لوگوں سے کج خلقی کرتے ہیں، گویا وہ مجمع ہی ان کے لیے موجب ابتلاء ہو گیا اور پھر میں

دیکھتا ہوں کہ اس جلسہ کے بعد کوئی بہت عمدہ اور نیک اثر اس جماعت کے بعض لوگوں میں ظاہر نہیں ہوا۔ ایسا جلسہ صرف فضول ہی نہیں بلکہ اس علم کے بعد کہ اس اجتماع سے نیک نتائج پیدا نہیں ہوتے۔ ایک معصیت اور طریق ضلالت اور بدعت شنیعہ ہے۔''

(مجموعہ اشتہارات ۱۹۸۶ء جلد: اول، ص: ۴۳۹، ۴۴۱)

اس تحریر میں مرزا ۱۸۹۲ء والے جلسہ کو فضول، معصیت، طریق ضلالت اور بدعت شنیعہ قرار دیتا ہے۔ وہ جلسہ خود مرزا نے منعقد کیا تھا اور اشتہارات اور خطوط کے ذریعے لوگوں کو اس میں شرکت کے لیے بلایا تھا اور واپسی پر ''غریب مسافروں کو اپنی طرف سے زادراہ دیا گیا۔ بعض کو تیس تیس یا چالیس چالیس روپیا دیا گیا۔'' (دیکھئے مجموعہ اشتہارات ج: اول، ص: ۴۴۶۔ ۴۴۷) یہ تیس چالیس روپے اس زمانے میں بہت بڑی رقم ہوا کرتی تھی اور اس کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ مرزا جب سیالکوٹ کچہری میں ملازم تھا اسے ۱۵ روپے ماہانہ تنخواہ ملا کرتی تھی۔ گویا دو دو تین تین ماہ کی تنخواہ کے برابر لوگوں کو رقوم دے کر مجمع اکٹھا کیا گیا اور اسے پہلے تو فتوے کا ثبوت رد عمل قرار دیتے ہوئے بزعم خود مولانا بٹالوی وغیرہم کو طمانچہ رسید کرنے کی کوشش کی گئی لیکن اگلے ہی سال اس اجتماع کو ضلالت، معصیت اور بدعت شنیعہ قرار دے کر وہ طمانچہ خود اپنی ذات گرامی پر جما لیا اور ساتھ ہی عاصی اور بدعتی ہونے کا اقرار بھی کر لیا۔ مرزا کہا تو یہ کرتا تھا کہ اسے مولانا بٹالوی کے متعلق انی مهین من اراداهانتك کا الہام ہوا ہے کہ خدا تعالیٰ فرماتا ہے اے مرزا! میں تیرے مخالف محمد حسین کو ذلیل کروں گا، لیکن ایک ہی اجتماع کو اپنی کامیابی قرار دے کر پھر بدعت اور معصیت قرار دے دینا اور اس میں شرکت اور اس کے اہتمام کے باعث خود ہی بدعتی اور عاصی ہونے کا اقرار کر لینا، مولانا بٹالوی کے مقابلے میں خود مرزا صاحب کی ذلت واہانت کا ایسا ثبوت ہے جو اس نے خود اپنی ہی تحریر میں مہیا کر دیا۔''

(ماہنامہ دعوتِ اہل حدیث اپریل ۲۰۰۹ء ربیع الثانی ۱۴۳۰ھ ''اشاعت خاص ختم نبوت نمبر'' ص ۲۰۵ تا ۲۱۲)

نیز لکھتے ہیں: ’’ **بانیان تحریک ختم نبوت**

مرزا غلام احمد قادیانی اپنی کتابوں میں چیخ چیخ کر کہہ رہا ہے کہ اس کے خلاف تحریک شروع کرنے والے مولانا محمد حسین بٹالوی، سید نذیر حسین محدث اور ان کے ہم خیال علماء ہیں۔ دوسرے لوگ تو ان کی دیکھا دیکھی تحریک میں شامل ہوئے ہیں۔ ذیل میں ہم اپنے قارئین کی دلچسپی کے لیے مرزا کے لٹریچر سے کچھ اقتباسات درج کرتے ہیں جن سے معلوم ہوگا کہ تحریر ختم نبوت کے حقیقی بانی اور قائدین کون ہیں۔ ہم اپنی گذارشات کا آغاز مرزا غلام احمد کی کتاب ’’نشان آسمانی‘‘ کے ایک اقتباس سے کرتے ہیں جس میں وہ اپنے مخالفین کا ذکر کرتے ہوئے بتاتا ہے کہ اس تکفیر کرنے والے مختلف گروہوں میں سے ’’موحدین اول المکفرین ہیں اور مقلدین ان کی اتباع سے ہیں‘‘ (نشان آسمانی مصنفہ۱۸۹۲ء) یعنی اس کے عقائد ونظریات کا جائزہ لے کر سب سے پہلے اہلحدیث علماء نے اسے کافر قرار دیا ہے اور احناف مقلدین اس معاملے میں ان کے پیروکار ہیں۔ اسی بات کو ذرا وضاحت کے ساتھ اس نے انجام آتھم میں یوں بیان کیا:



’’چونکہ علمائے پنجاب اور ہندوستان کی طرف سے فتنہ تکفیر وتکذیب حد سے گذر گیا ہے، اس تکفیر کا بوجھ نذیر حسین دہلوی کی گردن پر ہے مگر تاہم دوسرے مولویوں کا گناہ یہ ہے کہ انھوں نے اس نازک امر تکفیر میں اپنی عقل اور اپنی تفتیش سے کام نہیں لیا بلکہ نذیر حسین کے دجالانہ فتوے کو دیکھ کر جو محمد حسین بٹالوی نے تیار کیا تھا، بغیر تحقیق وتنقیح کے ایمان لے آئے ہیں۔‘‘ (روحانی خزائن ج:۱۱ ص:۴۵)

ایک اور جگہ پر اپنے مخالفین کا ذکر کرتے ہوئے وہ سید محمد نذیر حسین محدث دہلوی کو اپنا سب سے بڑا مخالف قرار دیتے ہوئے لکھتا ہے: ’’نذیر حسین دہلوی جو ان سب کا سرغنہ تھا جو دعوت مباہلہ میں اول المدعوبین ہے۔‘‘ (روحانی خزائن ج ۲۲، حقیقت الوحی ص:۴۵۴)

حکیم نوردین نے اپنے ایک مکتوب میں کہا: ’’اس وقت مولوی محمد حسین بٹالوی، میاں عبدالحق غزنوی اور مولوی عبدالرحمٰن لکھوی پنجاب میں تین ایسے آدمی ہیں جن کو مرزا جی کی

مخالفت میں بڑا جوش ہے۔'' (روحانی خزائن ج ۳ ص ۶۳۰)

اس پس منظر میں مرزا صاحب کا درج ذیل ارشاد ملاحظہ فرمائیں، لکھا ہے:

''سہارنپور وغیرہ میں جو لوگ اس سلسلہ کو بری نظر سے دیکھتے ہیں اس کی بڑی وجہ یہی ہے کہ پنجاب کی طرف سے تکفیر کا فتویٰ تیار ہوا ہے اور پنجاب والوں نے پیش دستی کی ہے اور تہمتیں لگا کر بدنام کیا ہے۔'' (ملفوظات ج ۳ ص ۴۵۴)

اس فتویٰ تکفیر کے متعلق دوسری جگہوں پر مرزا نے لکھا: ''نذیر حسین دہلوی نے (علیہ ما یستحقہ) تکفیر کی بنیاد ڈالی، محمد حسین بٹالوی نے کفار مکہ کی طرح یہ خدمت اپنے ذمہ لے کر تمام مشاہیر اور غیر مشاہیر سے کفر کے فتوے اس پر لگوائے۔''

(روحانی خزائن ج ۱۲، سراج منیر ص ۷۵)

''شیخ محمد حسین صاحب رسالہ اشاعۃ السنۃ جو بانی مبانی تکفیر ہے اور جس کی گردن پر نذیر حسین دہلوی کے بعد تمام مکفروں کے گناہ کا بوجھ ہے۔''

(روحانی خزائن جلد ۱۲، سراج منیر ص ۸۰)

''مولوی محمد حسین بٹالوی نے جب جرأت کے ساتھ زبان کھول کر میرا نام دجال رکھا اور میرے کفر کا فتویٰ لکھوا کر صدہا پنجاب و ہندوستان کے مولویوں سے مجھے گالیاں دلوائیں اور مجھے یہود و نصاریٰ سے بدتر قرار دیا۔'' (روحانی خزائن جلد ۲۲، حقیقۃ الوحی ص ۴۵۳)

''یاد کر وہ زمانہ جب ایک مولوی تجھ پر کفر کا فتویٰ لگائے گا اور اپنے کسی حامی کو جس کا اثر لوگوں پر پڑ سکے، کہے گا کہ میرے لیے اس فتنہ کی آگ بھڑکا...... مولوی ابوسعید محمد سعید صاحب نے یہ فتویٰ تکفیر لکھا اور میاں نذیر حسین دہلوی کو کہا کہ سب سے پہلے اس پر مہر لگا دے اور میرے کفر کی نسبت فتویٰ دیدے اور تمام مسلمانوں میں میرا کافر ہونا شائع کر دے۔ مولوی محمد حسین...... جو اول المکفرین بانی تکفیر کے وہی تھے اور اس آگ کو اپنی شہرت کی وجہ سے تمام ملک میں سلگانے والے میاں نذیر حسین صاحب دہلوی تھے۔''

(روحانی خزائن تحفہ گولڑویہ، ج: ۱۷، ص ۲۱۵)

''نذیر حسین دہلوی جوظالم طبع اور تکفیر کا بانی ہے۔'' (روحانی خزائن ج۱۸ص۲۳۸)

مولوی محمد حسین صاحب وہ شخص ہیں کہ ان سے بڑھ کر کسی نے عداوت کا نمبر نہیں لیا۔ انھوں نے بنارس تک پھر کر کفر کا فتویٰ حاصل کیا اور ہر قسم کی مخالفت میں انھوں نے کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا اور کوئی کسر نہیں چھوڑی۔ (ملفوظات ج۷ص۱۶۵)

''دوسرا فتنہ حقیقت میں محمد حسین بٹالوی کی طرف سے ہوا جس نے مسلمانوں کے خیالات کو اس عاجز کی نسبت بھڑکتی ہوئی آگ کے حکم میں کر دیا۔''
(روحانی خزائن ج۱۲، سراج منیر ص:۵۷)

اس فتنہ اندوزی کے اصل بانی مبانی ایک شیخ صاحب محمد حسین نام ہیں...... شیخ صاحب کی فطرت کو تدبر اور غور اور حسن ظن کا حصہ قسام ازل سے بہت ہی کم ملا ہے۔ اسی وجہ سے سب سے پہلے استفتا کا کاغذ ہاتھ میں لیکر ہر ایک طرف یہی صاحب دوڑے۔ چنانچہ سب سے پہلے کافر اور مرتد ٹھہرانے میں میاں نذیر حسین صاحب دہلوی نے قلم اٹھایا اور بٹالوی کے استفتا کو اپنی کفر کی شہادت سے مزین کیا...... میاں صاحب موصوف اب ارذل العمر میں ہیں اور بجز زیادت غضب اور طیش اور غصہ کے اور کوئی عمدہ قوت غور اور خوض کی ان میں باقی نہیں رہی۔ بلکہ میں اگر غلطی نہیں کرتا تو میرے رائے میں اب بباعث پیر فرتوت ہوجانے کے ان کے حواس بھی کسی قدر قریب الاختلال ہیں۔ غرض بانی استفتا بٹالوی صاحب اور اول المکفرین میاں نذیر حسین صاحب ہیں اور باقی سب ان کے پیرو ہیں جو اکثر بٹالوی صاحب کی دلجوئی اور دہلوی صاحب کے حق استادی کی رعایت سے ان کے قدم بقدم رکھتے گئے۔ (روحانی خزائن ج۵ص۳۰۔۳۱)

''اور یاد کرو وہ زمانہ جب ایک مکفر تجھ سے مکفر کرے گا جو تیرے ایمان سے انکاری ہوگا اور کہے گا کہ اے ہامان میرے لیے آگ بھڑکا (ہامان سے مراد نذیر حسین دہلوی ہے) میں چاہتا ہوں کہ موسیٰ کے خدا پر اطلاع پاؤں۔''

اور حاشیہ میں مرزا نے لکھا: ''فرعون سے مراد محمد حسین ہے۔ خدا تعالیٰ کی طرف سے

ایک کشف ظاہر کر رہا ہے کہ وہ بالآخر ایمان لائے گا مگر مجھے معلوم نہیں کہ وہ ایمان فرعون کی طرح صرف اسی قدر رہو گا کہ اٰمنت باالذی اٰمت بہ نبو اسرائیل ۔یا پرہیز گار لوگوں کی طرح۔'' (روحانی خزائن جلد۱۲ استفتا ص۱۳۰)

''اور یاد کر وہ وقت جب تیرے پر ایک شخص سراسر مکر سے تکفیر کا فتویٰ دے گا۔(یہ ایک پیش گوئی ہے جس میں ایک بدقسمت مولوی کی نسبت خبر دی گئی ہے کہ ایک اپنے بزرگ ہامان کہ وہ مسیح موعود کی نسبت تکفیر کا کاغذ تیار کرے گا۔)اور پھر فرمایا کہ وہ اپنے بزرگ ہامان کو کہے گا کہ اس تکفیر کی بنیاد تو ڈال کہ تیرا اثر لوگوں پر بہت ہے اور تو اپنے فتویٰ سے سب کو برافروختہ کرسکتا ہے۔سو تو سب سے پہلے اس کفر نامہ پر مہر لگا تا کہ سب علماء بھڑک اٹھیں اور تیری مہر دیکھ کر وہ بھی مہریں لگا دیں اور تا کہ میں دیکھوں کہ خدا اس شخص کے ساتھ ہے یا نہیں کیونکہ میں اس کو جھوٹا سمجھتا ہوں۔(تب اس نے مہر لگا دی)ابولہب ہلاک ہو گیا اور اس کے دونوں ہاتھ ہلاک ہو گئے (ایک وہ ہاتھ جس کے ساتھ تکفیر نامہ پکڑا اور دوسرا وہ ہاتھ جس کے ساتھ مہر لگائی یا تکفیر نامہ لکھا۔)اس کو نہیں چاہیے تھا کہ اس کام میں دخل دیتا مگر ڈرتے ڈرتے اور جو تجھے رنج پہنچے گا وہ تو خدا کی طرف سے ہے،جب وہ ہامان تکفیر نامہ پر مہر لگا دے تو بڑا فتنہ ہوگا۔اس الہام میں خدا تعالیٰ نے استفتا لکھنے والے کا نام فرعون رکھا اور فتویٰ دینے والے کا نام جس نے اول فتویٰ دیا ہامان۔''



(روحانی خزائن ضمیمہ تحفہ گولڑویہ ج ۱۷ص ۶۷)

''اور یاد کر وہ زمانہ جبکہ ایک شخص تجھ سے مکر کرے گا کہ جو تیری تکفیر کا بانی ہو گا اور اقرار کے بعد منکر ہو جائے گا۔(یعنی مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی)اور وہ اپنے رفیق کو کہے گا (یعنی مولوی نذیر حسین صاحب دہلوی کو) کہ اے ہامان!میرے لیے آگ بھڑکا یعنی کافر بنانے کے لیے فتویٰ دے۔میں چاہتا ہوں کہ موسیٰ کے خدا کی تفتیش کروں اور میں گمان کرتا ہوں کہ وہ جھوٹا ہے۔اس جگہ نہایت تحقیر اور استخفاف سے فرعون نے موسیٰ کو دیکھا تھا اور کہتا تھا کہ یہ میرا ہی پرورش یافتہ ہے اور میں ہی اس کو ہلاک کروں گا۔یہی طریقہ محمد

حسین نے اختیار کیا اور نیز اس فتح کی طرف اشارہ ہے جو مقدر تھا کہ مجھے موسیٰ کی مانند فرعون پر حاصل ہوگی۔'' (روحانی خزائن ج۱۸ نزول المسیح ص۵۳۰)

''جس طرح یہودیوں کے علماء نے حضرت عیسیٰ پر فتویٰ تکفیر کا لگایا اور ایک فاضل یہودی نے وہ استفتا تیار کیا اور دوسرے فاضلوں نے اس پر فتویٰ دیا۔ یہاں تک کہ بیت المقدس کے صدہا عالم فاضل جو اکثر ''اہلحدیث'' تھے انھوں نے حضرت عیسیٰ پر تکفیر کی مہریں لگا دیں۔ یہی معاملہ مجھ سے ہوا اور پھر جیسا کہ اس تکفیر کے بعد جو حضرت عیسیٰ کی نسبت کی گئی تھی ان کو بہت ستایا گیا، سخت گالیاں دی گئیں، ہجو اور بدگوئی میں کتابیں لکھی گئیں۔ یہی صورت اس جگہ پیش آئی گویا اٹھارہ سو برس کے بعد وہی عیسیٰ پھر پیدا ہو گیا اور وہی یہودی پیدا ہو گئے۔'' (روحانی خزائن ج۱۹ کشتی نوح ص۵۱۔۵۰)

آج سے ۲۶ برس پہلے ان دونوں صاحبوں کو بطور پیش گوئی کے فرعون اور ہامان کہا گیا ہے چنانچہ براہین احمدیہ کے ص:۵۱۰۔۵۱۱ میں یہ عبارت درج ہے اِذْیَمْکُرُبِكَ الَّذِینَ...... یاد کر وہ زمانہ جب کہ ایک فرعون تجھے کافر ٹھہرائے گا اور اپنے رفیق ہامان کو کہے گا کہ تو تکفیر کی آگ بھڑکا دے یعنی ایسا تیز فتویٰ لکھ کہ لوگ اس فتویٰ کو دیکھ کر اس شخص کی جانی دشمن ہو جائیں اور کافر سمجھنے لگیں تاکہ میں دیکھوں کہ موسیٰ کا خدا اس کی کچھ مدد کرتا ہے یا نہیں اور میں تو اس کو جھوٹا خیال کرتا ہوں۔ اب اس جگہ آنکھ کھول کر دیکھ لو خدا نے مجھے اس جگہ موسیٰ ٹھہرایا اور مستفتی اور مفتی کو فرعون اور ہامان ٹھہرایا۔'' (روحانی خزائن ج:۲۲، حقیقت الوحی ۹۔۳۶۷)

''اس بے چارے (محمد حسین بٹالوی) نے میری بدخواہی کے لیے اپنا آرام حرام کر دیا۔ بٹالہ سے بنارس تک اپنا قابل شرم استفتا لے کر میرے کفر کی نسبت مہریں لگواتا پھرا۔''

(روحانی خزائن حقیقت المھدی ج:۱۴، ص:۴۳۵)

''گورنمنٹ نے اس حاسد (محمد حسین) کی باتوں کی طرف کچھ توجہ نہ کی تو پھر اپنی قوم کو اکسانا شروع کیا اور میری نسبت یہ فتویٰ شائع کیا کہ اس شخص کا قتل کرنا موجب ثواب ہے۔ چنانچہ اس فتویٰ کو دیکھ کر اور کئی مولویوں نے بھی قتل کا فتویٰ دے دیا۔ پس بلاشبہ یہ سچ

ہے کہ اگر خدا تعالیٰ اپنے فضل سے یہ سامان پیدا نہ کرتا کہ اس گورنمنٹ عالیہ کے زیر سایہ مجھے پناہ نہ دیتا تو معلوم نہیں کہ ایسے غازی مجاہد اب تک کیا کچھ نہ دکھاتے۔ یہ شخص بار بار مجھے امیر کابل کی دھمکی دیتا رہا ہے کہ وہاں چلو تو پھر زندہ نہ آؤ گے۔ یہ تو ہمیں معلوم تھا کہ یہ شخص امیر کابل کے پاس ضرور گیا تھا مگر یہ بھید اب تک نہیں کھلا کہ امیر نے اس شخص کو میرے قتل کی نسبت کیوں اور کس وجہ سے وعدہ دیا۔''

(روحانی خزائن، حقیقت المھدی ج ۱۴، ص: ۴۳۵)

"ومـن المعترضين المذكورين شيخ ضال بطالوى وجارغوي يـقـال لـه، محمد حسين وقد سبق الكل فى الكذب والمين۔ وانه ابـى واستـكبـر۔ واشاع الكبر واظهر حتى قيل انه امام المستكبرين ورئيـس الـمـعتـدين رأس الـغاوين هو الذي كفرنى قبل ان يكفر الآخرون۔

ترجمہ: فارسی از مرزا صاحب: و یکے اعتراض کنندگان شیخ گمراہ ساکن بٹالہ است کہ ہمسایہ گمراہ ماست اور امحمد حسین مے گویند، واز ہمہ دردروغ وناراستی سبقت بردہ است وانکار کرد وتکبر نمود...... تا آنکہ گفتہ شد کہ او امام متکبراں است ورئیس تجاوز کنندگان، وسر گمراہان است او ھماں شخص است کہ پیش از ہمہ مرا کفر گفت۔''

(روحانی خزائن ج ۱۱ انجام آتھم ص: ۲۴۱)

ترجمہ اردو: اور میرے معترضین میں میرا گمراہ ہمسایہ محمد حسین بٹالوی ہے جو مجھ پر جھوٹ بولنے میں سب بڑھ کر ہے۔ یہ مرا منکر اور اتنا بڑا متکبر ہے کہ امام متکبراں بن چکا ہے۔ یہ شخص تمام گمراہوں کا سردار ہے اور اسی نے سب سے پہلے مجھے کافر کہا۔''

ایک جگہ مرزا نے اپنا عربی الہام یوں درج کیا (اردو ترجمہ بھی انہی کا ہے)

وَإِذْ يَـمْكُرُبِكَ الَّذِيْنَ كَفَر او قدلی یا هامان لعلی اطلع على اله مـوسى انى لاظنه من الكاذبين تَبَّت يَدَا أَبِيْ لَهَبٍ وَتَبَّ ماكان له ان

يدخل فيها الا خائفا۔

''اور یاد کرو وہ وقت جب تجھ سے وہ شخص مکر کرے گا جس نے تکفیر کی اور تجھے کافر ٹھہرایا اور کہا اے ہامان میرے لیے آگ بھڑکا تاکہ میں موسیٰ کے خدا پر اطلاع پاؤں اور میں اس کو جھوٹا سمجھتا ہوں۔ ہلاک ہو گئے دونوں ہاتھ ابی لہب کے اور وہ آپ ہلاک ہو گیا۔ اس کو نہیں چاہیے تھا کہ اس معاملہ میں دخل دیتا مگر ڈرتے ڈرتے۔''

یہ الہام اور ترجمہ خود مرزا صاحب کا ہے جو اس نے حقیقۃ الوحی باب چہارم ص:۸۳۔۸۴ پر درج کیا ہے۔اس کے حاشیے میں خود ہی لکھا:

مکفر سے مراد مولوی ابوسعید محمد حسین بٹالوی ہے کیونکہ اس نے استفتا لکھ کر نذیر حسین کے سامنے پیش کیا اور اس ملک میں تکفیر کی آگ بھڑکانے والا نذیر حسین ہی تھا۔اس جگہ ابو لہب سے مراد ایک دہلوی مولوی ہے جو فوت ہو چکا ہے اور یہ پیش گوئی ۲۵ برس کی ہے جو براہین احمدیہ میں درج ہے اور یہ اس زمانہ میں شائع ہو چکی ہے جب میری نسبت تکفیر کا فتویٰ بھی ان مولویوں کی طرف سے نہیں نکلا تھا۔ تکفیر کے فتویٰ کا بانی بھی وہی دہلی کا مولوی تھا جس کا نام خدا تعالیٰ نے ابولہب رکھا اور تکفیر سے ایک مدت دراز پہلے یہ خبر دے دی جو براہین احمدیہ میں درج ہے۔'' (روحانی خزائن ج:۲۲،حقیقۃ الوحی )ص:۸۳۔۸۴)



ایک جگہ اور مرزا بشیر احمد،مولانا محمد حسین کے متعلق لکھتا ہے کہ ''سب سے پہلا شخص جو کفر کا استفتا لے کر ملک میں ادھر ادھر بھاگا اور بعض بیعت کنندے بھی متزلزل ہو گئے۔ (سیرۃ المھدی حصہ اول)

ایک جگہ مرزا غلام احمد لکھتا ہے:

''قوم کے علماء نے میرے ساتھ کیا برتاؤ کیا؟ ان مولویوں میں سے ایک شخص محمد حسین نامی نے جو ایڈیٹر اشاعۃ السنۃ اور ساکن بٹالہ ضلع گورداسپور ہے،میرے پر ایک کفر کا فتویٰ لکھا اور بہت سے مولویوں کے اس پر دستخط کرائے اور مجھے کافر اور دجال ٹھہرایا یہاں تک کہ یہ فتویٰ دیا گیا کہ یہ شخص واجب القتل ہے...... چنانچہ اشتہار مورخہ ۲۹ رمضان ۱۳۰۸ مطبوعہ ایجرٹن

پریس راولپنڈی کی پشت پر جو محمد حسین کی تحریک سے لکھے گئے ہیں یہ دونوں فتوے موجود ہیں۔ مگر جب رعب گورنمنٹ سے ان فتوؤں پر عمل درآمد نہ ہو سکا تو محمد حسین نے ایک تدبیر سوچی کہ اس شخص (مرزا) کو نہایت سخت گالیوں اور دلآزار کلمات سے ہمیشہ رنج دینا چاہیے جیسا کہ اس نے اپنے رسالے اشاعۃ السنۃ مطبوعہ ۱۸۹۸ء میں کئی جگہ اس بات کا خود اظہار کیا ہے اس قسم کی گالیوں اور بدزبانیوں کا سلسلہ جاری رکھنے کیلئے ایک چالاک شخص کو جس کا نام محمد بخش جعفرزٹلی ہے اور لاہور میں رہتا ہے مقرر کیا اور ہر ایک قسم کے گندے اشتہار خود لکھ کر اس کے نام سے چھپوائے اور در پردہ وہ سب کارروائی خود محمد حسین نے کی۔ ان اشتہارات میں سے جو ۱۲ اگست ۱۸۹۸ء کا اشتہار ہے جو مطبع تاج الہند میں چھپا ہے اور ایسا ہی ایک دوسرا اشتہار جو ۲۵ ستمبر ۱۸۹۸ء میں مطبع فخر الدین پریس لاہور میں طبع ہوا اور ایسا ہی ایک تیسرا اشتہار اور ضمیمہ...... جو اسی مطبع سے طبع ہوا ہے۔ ان کے متواتر زخموں کے بعد مجھے اشتہار ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء لکھنا پڑا جس میں جھوٹے کی ذلت خدا تعالیٰ سے طلب کی ہے، پس جبکہ یہ ظلم محمد حسین اور اس کے گروہ یعنی محمد بخش جعفرزٹلی وغیرہ کا حد سے زیادہ گذر گیا اور مجھے اس حد تک ذلیل کیا گیا کہ کوئی ایسا لفظ ذلت کا نہ چھوڑا جو میری نسبت استعمال نہ کیا اور پھر مباہلہ کیلئے متواتر درخواست بھیجی تو بالآخر میں نے اشتہار ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء جاری کیا۔"

(روحانی خزائن ج:۱۴،ص:۸-۱۹۶)

اور پھر حکومت کو متوجہ کرنے کیلئے مرزا نے لکھا: بالآخر ایک اور ضروری امر گورنمنٹ کی توجہ کے لیے یہ ہے کہ محمد حسین نے اپنے رسالہ اشاعۃ السنۃ جلد ۱۸ نمبر ۳ ص ۹۵ میں میری نسبت اپنے گروہ کو اکسایا ہے کہ یہ شخص واجب القتل ہے۔ پس جب کہ ایک قوم کا سرگردہ میری نسبت واجب القتل ہونے کا فتویٰ دیتا ہے تو مجھے گورنمنٹ عالیہ کے انصاف سے امید ہے کہ جو کچھ ایسے شخص کی نسبت قانونی سلوک ہونا چاہیے وہ بلاتوقف ظہور میں آوے تاکہ اس کے معتقد ثواب حاصل کرنے کے لیے اقدام قتل کے منصوبے نہ کریں۔ فقط راقم خاکسار مرزا غلام احمد قادیان ۲۷ دسمبر ۱۸۹۸ء" (روحانی خزائن (کشف

العطا) ج:۱۶،ص:۲۲۶)

ایک جگہ مرزا نے لکھا:

''اس عاجز کی بھی مسیح کی طرح ذلت کی گئی ہے۔کوئی کافر کہتا ہے اور کوئی ملحد اور کوئی بے ایمان نام رکھتا ہے اور فقیہ اور مولوی صلیب دینے کو بھی تیار ہیں جیسا کہ میاں عبدالحق اپنے اشتہار میں لکھتے ہیں کہ اس شخص کیلئے مسلمانوں کو کچھ ہاتھ سے بھی کام لینا چاہیے۔''

(روحانی خزائن ج:۳ازالہ اوہام حصہ اول ص:۳۰۰)

سید نذیر حسین محدث کی وفات پر مزا نے لکھا:

تمام مولویوں کے شیخ المشائخ مولوی نذیر حسین دہلوی اس دنیا کو چھوڑ گئے، وہی میری نسبت سب سے پہلے فتویٰ دینے والے تھے جنہوں نے میرے کفر کا فتویٰ دیا تھا اور مولوی محمد حسین بٹالوی کے استاد تھے اور انہوں نے مولوی ابوسعید محمد حسین بٹالوی کی استفتا پر یہ کلمات میری نسبت لکھے تھے کہ ایسا شخص ضال مضل اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔اور ایسے لوگوں کو مسلمانوں کی قبروں میں دفن نہیں کرنا چاہیے اور اس مولوی نے یہ فتویٰ دے کر تمام پنجاب میں آگ لگا دی تھی اور لوگ اس قدر ڈر گئے تھے کہ شاید اس قدر تعلق سے بھی ہم کافر ہو جائیں گے۔ (روحانی خزائن ج:۲۲ حقیقۃ الوحی ص:۹۔۲۵۸)



قارئین! ہم نے مذکورہ بالا چند حوالہ جات صرف اس غرض سے درج کیے ہیں کہ آپ کو یہ معلوم ہو جائے کہ تحریک ختم نبوت شروع کرنے والے کون ہیں؟ مرزا غلام احمد کی تصانیف کو کھنگالا جائے تو اس طرح کی بے شمار عبارات اور بھی نکل آئیں گی جن سے یہ بات روز روشن کی طرح عیاں ہو جاتی ہے کہ مرزا کے خلاف تحریک اور اس کے خلاف متفقہ فتویٰ تکفیر کی اولیت وسعادت اہلحدیث اکابرین کو حاصل ہوئی ہے۔والحمد للّٰہ علٰی ذٰلك''

(دعوتِ اہل حدیث اپریل ۲۰۰۹ء ربیع الثانی ۱۴۳۰ھ ''اشاعت خاص ختم نبوت نمبر'' ص ۲۲۰ تا ۲۲۷)

مرزا قادیانی اور اس کے پیروکاروں کے مذکورہ بیانات سے واضح ہو جاتا ہے کہ سب سے پہلے اس پر کفر کا فتویٰ لگانے والے اہل حدیث علماء ہی تھے۔

اسی طرح شیخ الاسلام مولانا ثناء اللہ امرتسری رحمۃ اللہ علیہ نے مرزا قادیانی کا اول تا آخر ایسا تعاقب کیا کہ وہ حواس باختہ ہو کر خود ہی پکار اٹھا کہ



(۲۸۵)

## مولوی ثناء اللہ صاحب (امرتسری) کے ساتھ آخری فیصلہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

یَسْتَنْبِئُوْنَكَ اَحَقٌّ هُوَ قُلْ اِیْ وَرَبِّیْٓ اِنَّهٗ لَحَقٌّ [1]

بخدمت مولوی ثناء اللہ صاحب السلام علیٰ من اتبع الہدیٰ۔ مدت سے آپ کے پرچہ اہلحدیث میں میری تکذیب اور تفسیق کا سلسلہ جاری ہے۔ ہمیشہ مجھے آپ اپنے اس پرچہ میں مردود کذاب دجال مفسد کے نام سے منسوب کرتے ہیں اور دنیا میں میری نسبت شہرت دیتے ہیں کہ یہ شخص مفتری اور کذاب اور دجال ہے اور اس شخص کا دعویٰ مسیح موعود ہونے کا سراسر افتراء ہے۔ میں نے آپ سے بہت دکھ اٹھایا اور صبر کرتا رہا، مگر چونکہ میں دیکھتا ہوں کہ میں حق کے پھیلانے کے لیے مامور ہوں اور آپ بہت سے افتراء میرے پر کرکے دنیا کو میری طرف آنے سے روکتے ہیں اور مجھے ان گالیوں اور ان تہمتوں اور ان الفاظ سے یاد کرتے ہیں۔ کہ جن سے بڑھ کر کوئی لفظ سخت نہیں ہو سکتا اگر میں ایسا ہی کذاب اور مفتری ہوں جیسا کہ اکثر اوقات آپ اپنے ہر ایک پرچہ میں مجھے یاد کرتے ہیں تو میں آپ کی زندگی میں ہی ہلاک ہو جاؤں گا کیونکہ میں جانتا ہوں کہ مفسد اور کذاب کی بہت عمر نہیں ہوتی اور آخر وہ ذلت اور حسرت کے ساتھ اپنے اشد دشمنوں کی زندگی میں ہی ناکام ہلاک ہو جاتا ہے اور اس کا ہلاک ہونا ہی بہتر ہوتا ہے تا خدا کے بندوں کو تباہ نہ کرے۔ اور اگر میں کذاب اور مفتری نہیں ہوں اور خدا کے مکالمہ اور مخاطبہ سے مشرف ہوں اور مسیح موعود ہوں تو میں خدا کے فضل سے امید رکھتا ہوں کہ سنت اللہ کے موافق آپ مکذبین کی سزا سے نہیں بچیں گے۔ پس اگر وہ سزا جو انسان کے ہاتھوں سے نہیں بلکہ محض خدا کے ہاتھوں سے ہے جیسے طاعون، ہیضہ وغیرہ مہلک بیماریاں آپ پر میری زندگی میں ہی وارد نہ ہوئی تو میں خدا تعالیٰ کی طرف سے نہیں۔ یہ کسی الہام یا وحی کی بناء پر پیشگوئی نہیں محض دعا کے طور پر میں نے خدا سے فیصلہ چاہا ہے اور میں خدا سے دعا کرتا ہوں کہ اے میرے مالک بصیر و قدیر جو علیم و خبیر ہے جو میرے دل کے حالات سے واقف ہے اگر یہ دعویٰ مسیح موعود ہونے کا محض میرے نفس کا افتراء ہے اور میں تیری نظر میں مفسد اور کذاب ہوں اور دن رات افتراء کرنا میرا کام ہے تو اے میرے پیارے مالک میں عاجزی سے تیری جناب میں دعا کرتا ہوں کہ مولوی ثناء اللہ صاحب کی زندگی میں مجھے ہلاک کر اور میری موت

[1] یونس: ۵۴

سے ان کو اور ان کی جماعت کو خوش کر دے آمین۔ مگر اے میرے کامل اور صادق خدا۔ اگر مولوی ثناء اللہ ان تہمتوں میں جو مجھ پر لگاتا ہے حق پر نہیں تو میں عاجزی سے تیری جناب میں دُعا کرتا ہوں کہ میری زندگی میں ہی ان کو نابود کر۔ مگر نہ انسانی ہاتھوں سے بلکہ طاعون و ہیضہ وغیرہ امراض مہلکہ سے۔ بجز اس صورت کے کہ وہ کھلے کھلے طور پر میرے رُوبرو اور میری جماعت کے سامنے ان تمام گالیوں اور بدزبانیوں سے توبہ کرے جن کو وہ فرض منصبی سمجھ کر ہمیشہ مجھے دُکھ دیتا ہے۔ آمین یا رب العالمین۔ میں ان کے ہاتھ سے بہت ستایا گیا اور صبر کرتا رہا۔ مگر اب میں دیکھتا ہوں کہ ان کی بدزبانی حد سے گذر گئی۔ وہ مجھے اُن چوروں اور ڈاکوؤں سے بھی بدتر جانتے ہیں جن کا وجود دنیا کے لیے سخت نقصان رساں ہوتا ہے اور انہوں نے ان تہمتوں اور بدزبانیوں میں آیت لَا تَقْفُ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ[1] پر بھی عمل نہیں کیا اور تمام دُنیا سے مجھے بدتر سمجھ لیا اور دُور دُور ملکوں تک میری نسبت یہ پھیلا دیا کہ یہ شخص درحقیقت مُفسد اور ٹھگ اور دوکاندار اور کذّاب اور مفتری اور نہایت درجہ کا بد آدمی ہے۔ سو اگر ایسے کلمات حق کے طالبوں پر بد اثر نہ ڈالتے تو میں ان تہمتوں پر صبر کرتا۔ مگر میں دیکھتا ہوں کہ مولوی ثناء اللہ انہیں تہمتوں کے ذریعہ سے میرے سلسلہ کو نابود کرنا چاہتا ہے اور اس عمارت کو منہدم کرنا چاہتا ہے جو تُو نے اے میرے آقا اور میرے بھیجنے والے اپنے ہاتھ سے بنائی ہے۔ اس لیے اب میں تیرے ہی تقدس اور رحمت کا دامن پکڑ کر تیری جناب میں ملتجی ہوں کہ مجھ میں اور ثناء اللہ میں سچا فیصلہ فرما اور وہ جو تیری نگاہ میں درحقیقت مفسد اور کذّاب ہے اس کو صادق کی زندگی میں ہی دُنیا سے اُٹھا لے یا کسی اور نہایت سخت آفت میں جو موت کے برابر ہو مبتلاء کر۔ اے میرے پیارے مالک تو ایسا ہی کر۔ آمین ثم آمین۔ رَبَّنَا افْتَحْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَاَنْتَ خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ[2]۔ آمین۔

بالآخر مولوی صاحب سے التماس ہے کہ وہ میرے اس تمام مضمون کو اپنے پرچہ میں چھاپ دیں اور جو چاہیں اس کے نیچے لکھ دیں۔ اب فیصلہ خدا کے ہاتھ میں ہے۔

الراقــــــــــــــــــــــم

عبداللہ الصمد میرزا غلام احمد المسیح الموعود عافاہ اللہ وایّد

مرقوم تاریخ ۱۵ اپریل ۱۹۰۷ء مطابق یکم ربیع الاول ۱۳۲۵ھ روز دوشنبہ

---

[1] بنی اسراءیل : ۳۷ [2] الاعراف : ۹۰

